تابِ نظارہ اگر ہو دیکھئے
سامنے برقِ جمال یار ہے

راشدہ عارفی

نام کتاب ۔ جمالِ یار

نام مصنفہ ۔ راشدہ عارفی

سن اشاعت ۔ ۲۰۱۱ء

ناشر ۔ (ونّے بابو) ونّے بارہ بنکوی

مطبع ۔ سرفراز قومی پریس، لکھنو

قیمت ۔ دوسو روپئے =/200

## ملنے کے پتے

★ چودھری محمد عبید عارفی بنکی ٹاؤن، بارہ بنکی (یوپی)

★ ونّے بابو مقام اصغر نگر، پوسٹ پاٹ مئو ضلع بارہ بنکی (یوپی)

# فہرست



## انتساب

اپنے پیر طریقت حضرت سلطان عارف شاہ
کی بے پناہ شفقتوں اور اُن کے فیض و کرم
کے نام جس کی وجہ سے مجھ کو اُلٹے سیدھے
اشعار کہنا آ گئے۔

راشدہ عارفی



## قطعہ

پیر مرشد کے آستاں جا کر
ہر مرادوں کا پھول کھلتا ہے
سن کے ان کے مواعظِ حسنہ
دل کو بے حد سکون ملتا ہے

راشدہ عارفی

اللہ کا کرم ہے عنایت ہے پیر کی
جو راشدؔہ بھی صاحبِ دیوان ہو گئی

راشدؔہ عارفی

# کچھ والدہ محترمہ کے بارے میں

میری والدہ محترمہ راشدہ عارفی مرحومہ بہت نیک دل اور پابند صوم وصلوٰۃ خاتون تھی۔ اُن کی دلی آرزو تھی کہ اُن کا کلام اُن کی زندگی میں شائع ہو جائے لیکن ایسا نہ ہو سکا۔ لہٰذا اُن کی دلی خواہش کا احترام کرتے ہوئے یہ مجموعہ اُن کے وصال کے بعد شائع کروا رہا ہوں تا کہ اُن کی روح کو سکون حاصل ہو سکے۔ اُن کے اشعار میں اُن کو اپنے پیر سے کتنی عقیدت تھی جس کو اُنہوں نے قطعات اور منقبت کی شکل میں پیش کیا ہے اور ساتھ ساتھ حمد، نعت وسلام بھی شامل کیے گئے ہیں۔

چودھری محمد عبید عارفی
و
برادران
بنکی ٹاؤن، بارہ بنکی

# کچھ کتاب کے بارے میں

مرے دیرینہ دوست اور پیر بھائی یعنی ہم اور وہ نئے بابو دونوں ایک ہی استاد کے شاگرد ہیں۔ انہوں نے مجھ کو مسودہ ترتیب دینے کو کہا جسمیں نعت و منقبت اور سلام وقطعات شامل تھے۔ مسودہ سارا کا سارا فوٹو اسٹیٹ تھا کافی مس پرنٹ بھی اور کچھ ایسے صفحات بھی تھے جو پڑھے نہیں جا سکتے تھے۔ بہر حال بڑی کاوش کے بعد نعت و منقبت سلام وقطعات چھانٹ کر ترتیب دے دئے اس لالچ میں کہ رسول پاک اور شہدائے کربلا و بزرگانِ دین کے طفیل شاید اسی بہانے میری بھی عاقبت سنور جائے۔

ندیمؔ بارہ بنکوی
بی. پی ۱۲۱، بھتری پیر بٹاون
مسجد یک منارہ، بارہ بنکی

# (میری رائے)

نعت پاک کا مجموعہ دیکھنے کو ملا اس میں نعت، سلام، منقبت، قطعات سبھی بڑی عقیدت کے ساتھ کہے گئے ہیں۔ مجموعی طور پر یہ مجموعہ پڑھنے کے لائق ہے۔ امید ہے قائرینِ کرام ضرور پسند فرمائیں گے۔ میری دعا ہے کہ مجموعہ مقبول خاص و عام ہو۔

اختر موہانی
جنرل سکریٹری
بزم اقتر بارہ بنکی

# نظر اپنی

مجموعے کلام کے سرِ ورق کا یہ شعر ہی بتا رہا ہے کہ اشعار بڑی کاوش سے کہے گئے ہیں۔

تابِ نظارہ اگر ہو دیکھئے
سامنے برقِ جمالِ یار ہے

جیسا کہ مجموعے کا نام ہے ویسے اشعار بھی جذبات میں ڈوب کر کہے گئے ہیں۔ چاہے نعت ہو یا سلام۔ منقبت کے قطعات تو مصنفہ کا اپنے پیر طریقت سے کتنا لگاؤ ہے اور کتنی عقیدت ہے اُن کے اشعار سے عیاں ہے۔ بہرحال مجموعہ قارئین کو ضرور پسند آئے گا۔

نصیر انصاری
صدر بزم عزیز بارہ بنکی

# جمال یار پر ایک نظر

زیر نظر مجموعے پر مجھ سے لکھنے کے لئے کہا گیا۔ مسودہ پڑھا۔ بڑے خوبصورت اشعار ہیں۔ وہ نعت کے ہوں یا منقبت کے سبھی جذبات میں ڈوب کر کہے گئے ہیں۔ مصنفہ نے اپنے پیر طریقت کی شان میں یہ قطعات کہے گئے ہیں وہ کافی عقیدت میں ڈوب کر کہے ہیں۔ مجموعہ انشاء اللہ ضرور مقبولِ عوام وخاص ہوگا۔

یوسف پینتے پوری
وارِدِحال، بارہ بنکی

# عرض کاتب

مجھے اس بات کا فخر حاصل ہے کہ نعت پاک کا یہ مجموعہ مجھ نا چیز کو کتابت کرنے کو ملا۔ میں اُردو کا ایک ادنیٰ طالب علم ہوں لیکن شعر وشاعری سے شروع سے دلچسپی رہی ہے۔ خدا کے فضل سے کئی لوگوں کے مجموعہ کلام میں نے کتابت کئے ہیں۔ میں اس کو اپنی خوش قسمتی اور خوش بختی سمجھتا ہوں کہ جمالِ یار کی کتابت بھی میرے ذمہ آئی۔ میں نے جہاں تک ممکن ہو سکا زبر، پیش، تشدید، اضافت سبھی چیزوں پر کافی نظر رکھی کہ جہاں تک ہو سکے غلطی نہ ہو۔

محمد سمیر اسمٰعیلی



# حرفِ آغاز

سرور کائنات حضور محمد ﷺ کے اس دنیائے فانی میں تشریف لانے سے بہت پہلے ہندوؤں کی رِگ وید میں آپ کے آنے کی خوشخبری آ چکی تھی۔ دنیا اُس فلسفہ سے اچھی طرح واقف ہے کہ جو سب سے عظیم ہے، سب سے افضل ہے وہ بعد میں تشریف لاتا ہے اور اپنے مقدس کردار و خیال سے دنیا کو صحیح راستہ دکھلاتا ہے۔ یہی وہ بات تھی جو ایک لاکھ چوبیس ہزار رسول و پیغمبر کے آ چکنے کے بعد آپ سب سے آخر میں تشریف فرما ہوئے اور اللہ کے کلام سے شرک اور کفر کے اندھیرے سے پوری انسانیت کو نکال کر توحید کی روشنی عطا کی۔ جس وقت آپ اس دنیا میں تشریف لائے وہ ایک بہت ہی نازک دور تھا۔ چاروں طرف کفر اور شرک کا بول بالا تھا۔ بڑے بڑے بت بنا کر لوگ اُن کی پرستش کرتے تھے اور انہیں اپنا خدا مانتے تھے، ان سے مرادیں بھی مانگتے تھے۔ خدا کا پاک گھر کعبہ بڑے بڑے بتوں سے بھرا پڑا تھا۔ جبل، شمس، لات و مناف نہ جانے کون کون سے دیوتا تھے۔ ابراہیم علیہ السلام کی ایک خدا کی پرستش اور توحید کا پرچم جو پاک کعبہ پر کبھی لہراتا تھا اُس کا نام و نشان مٹ چکا تھا۔

اللہ کے نام پر حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی عظیم قربانی کو بھی دنیا بھول چکی تھی۔ جو جتنا بڑا ظلم کرنے والا تھا اُس کی اتنی ہی بڑی دھاک تھی۔ وحشیانہ انداز میں ہر ایک دوسرے سے آگے تھا، جھوٹی شان کا وہ عالم کہ خدا کی پناہ لوگ اپنی معصوم بیٹیوں کو زندہ دفن کر دیتے تھے۔ راہ میں چلنے والے مسافر قطعئی محفوظ نہیں تھے، تاجروں کے کارواں لوٹ لئے جاتے تھے۔ ہر طرف موت کا سامان تھا، یہی وہ وقت تھا جب ظلم کا سورج کبھی غروب نہیں ہوتا تھا۔ انسان جانوروں کی طرح بازاروں میں بیچے اور خریدے جاتے تھے۔ زندگی کے اصل معنی ظلمتوں کے اندھیروں میں گم ہو کر رہ گئے تھے، سیکڑوں نقلی خدا پوجے جاتے تھے۔

بُت پرستی ہی وہاں پر عام تھی　　　بس خدا کی بندگی بدنام تھی
ایسے نازک دور میں آئے رسول　　　ابر رحمت بن کے پھر چھائے رسول

حضور پاک کے پاکیزہ قدم اس زمین پر پڑتے ہی نفرتوں کی دھند اپنے آپ چھٹنے لگی۔ ظلمتوں کا سورج حقیقت کے سمندر میں ڈوبنے لگا، فریبی اور مکاروں کو کہیں پناہ نہ مل سکی۔ سچ کا سورج وقت کے آسمان پر چمکنے لگا اور دین کو ایک اُونچا مقام حاصل ہوا یہی وہ وقت تھا جب ہر انسان کو برابری کا درجہ نصیب ہوا اور ایک اللہ کی عبادت پر سب کو ایمان لانا پڑا۔ آمنہ کی گود میں جب خدا کا محبوب آیا تو جہاں خدا کے نہ ماننے والوں کی روح کانپ

اُٹھی اور وہ دشمنی پر امادہ ہو گئے تو اس میں حیرت کی کیا بات، تمام عالم پر آپ کی سرداری و مختاری کی مہر خود اللہ نے لگائی اور اپنا کلام آپ پر نازل فرمایا۔ بے شک آپ کو بھی اللہ کے عظیم امتحانوں سے گزرنا پڑا جو ایک سچے نبی کے لئے اللہ نے بنائے ہیں۔ فتح مکہ کے بعد آپ جب مکہ میں تشریف لائے تو دشمنوں کے کلیجے کانپ اُٹھے، وہ سوچ رہے تھے کہ اُن کی جان خیر نہیں مگر سرکار دو عالم نے سب کو معاف فرمایا۔ اُن کا پیغام تھا کہ ایک اللہ کی بندگی کرو جو نہایت مہربان و رحم والا ہے۔ جس کو کسی نے پیدا نہیں کیا، اُس کے ایک حکم سے تمام عالم وجود میں آیا، جو تمام عالم کا رب ہے آپ کی سچی اور صاف بات کو بھی مشرکینِ مکہ نے صحیح نہیں مانا لیکن اس رحم کی دنیا کے شہنشاہ نے اُن کو بھی معاف فرما دیا۔ بے شک ان ظالموں سے جنگیں ہوئیں جو نہ خود ایک اللہ کو مانتے تھے اور نہ دوسروں کو ماننے دیتے تھے۔

سرکار مدینہ پر کیا کُچھ لکھا جا سکتا ہے جیسا کہ ایک عام روایت کے مصداق کہ اگر تمام سمندروں کی روشنائی بنائی جائے اور دنیا کے تمام درختوں کو قلم بنا دیا جائے تب بھی حضور ﷺ کی تعریف مکمل بیان نہیں ہو سکتی۔ بس کُچھ عقیدت کے پھول ہیں جنہیں سرکار کی بارگاہ میں پیش کر کے اپنے بے چین دل کو سمجھانے کی کوشش کر رہا ہوں۔

بندگی کے عروج پر جب صبر و رضا کے ستارے چمکتے ہیں تو دل کو جو روحانی تسکیم ملتی ہے اُس کو لفظ و معنی کے پیرہن میں بیان نہیں کیا جا سکتا، پھر بھی

انسان ایک کوشش کرتا ہے۔ ''جمالِ یار'' اِنہیں کوششوں کا ایک آئینہ ہے
جس میں حمد ونعت کے علاوہ منقبت قطعات وسلام بھی شامل ہیں جو آپ
حضرات کے پیشِ نظر ہیں۔

اس کی کتابت سے لیکر طباعت تک جو بھی محنت جناب سلطان علی ندیم بارہ
بنکوی نے کی ہے اُن کا شکریہ ادا کرنا محض ایک رسم کی ادائیگی ہوگی ورنہ اُن
کا شکریہ تو ادا ہی نہیں کیا جا سکتا۔

اس سلسلے میں انفارمیشن ڈائرِکٹر جناب مکیش شاردا صاحب جن کا اُردو ادب
سے صرف گہرا لگاؤ ہی نہیں بلکہ میر وغالب مومن پر اُن کی کافی دسترس ہے۔
اُن کے نیک مشوروں نے بڑا کام کیا، اِن کے علاوہ بھائی سنجے راج جو ایک
بہترین افسانہ نگار ہیں کے بیش قیمت مشوروں نے بھی بڑا تعاون کیا ہے۔
یو این آئی کے چیف رِپورٹر جناب سنجے شرما صاحب جن کے مشورے پر
چودھری محمد عبید عارفی صاحب نے یہ مبارک کام مجھ ناچیز کے ہاتھوں
سونپا۔ یہ سارے احباب ہی میرے مددگار رہے۔ اگر ان حضرات کا ذکر نہ
کرتا تو بڑی ناانصافی ہوتی۔

(وِنّے بابو)
وِنّے بارہ بنکوی
مقام اصغر نگر، پوسٹ پاٹ مئو، ضلع بارہ بنکی (یو پی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حمد باری تعالیٰ

ہے ترا نور ذرّے ذرّے میں
تو ہی تو ہے ہر ایک جلوے میں
تو ہی خالق ہے تو ہی داتا ہے
سب ہے لاریب ترے قبضے میں
میں ہوں ناچیز اور تری توصیف
خامہ کانپے ہے حمد لکھنے میں
تو نے عالم کو کر دیا تخلیق
لفظ کن کہہ کے ایک لمحے میں
وہ ستارے ہوں یا کہ شمس وقمر
ہے تجلّی تری ہر ایک شے میں
طاری کعبے میں ہے جلال ترا
اور رحمت تری مدینے میں

# نعت پاک

اب تو جینا بھی بہت دشوار ہے
بس مدینے کا سفر درکار ہے

تابِ نظّارہ اگر ہو دیکھئے
سامنے برقِ جمالِ یار ہے

روضہءِ اطہر کی کیا تعریف ہو
ہر طرف بس بارشِ انوار ہے

یا محمدؐ ناوَ طوفاں میں پھنسی
آپ اگر چاہیں تو بیڑا پار ہے

اب مجھے طیبہ بلا لیں یا نبی
راشدہ مجبور اور لاچار ہے

# نعت پاک

یہ ہے کرم ربِّ علیٰ شہرِ نبی میں
رحمت کی برستی ہے گھٹا شہرِ نبی میں

ہے شرط خلوص اس میں ہو شامل تو یقیناً
ہو جاتی ہے مقبول دعاء شہرِ نبی میں

ہے جس کی شعاؤں سے منور یہ زمانہ
روشن ہے وہ پُر نور دِیا شہرِ نبی میں

جاؤں جو مدینے تو نہ پھر لوٹ کے آؤں
اے کاش مجھے آئے قضا شہرِ نبی میں

اے راشدہؔ قسمت سے جو تو پہونچے مدینہ
ہو وردِ زباں صلّی علیٰ شہرِ نبی میں

# نعت پاک

بے چین دل ہے یا رب دیدارِ مصطفےٰ میں
اک بار ہی بلالیں دربارِ مصطفےٰ میں

جتنی بھی خوبیاں ہیں دنیا کی سب ادب سے
آکر سمٹ گئی ہیں کردارِ مصطفےٰ میں

مرنے سے پہلے یا رب بس اتنی التجا ہے
میں اُڑ کے جا کے پہونچوں دربارِ مصطفےٰ میں

حکمِ نبی پہ چل کر دنیا کو یہ بتا دو
ہے زندگی سکوں کی اطوارِ مصطفےٰ میں

صدیقؓ ہوں عمرؓ ہوں، عثمانؓ یا علیؓ ہوں
سب گل مہک رہے ہیں گلزارِ مصطفےٰ میں

جنّ وملک بھی دیکھو اے راشدہ ادب سے
تعظیم میں کھڑے ہیں دربارِ مصطفےٰ میں

# نعت پاک

ذرا ادب سے برس اے گھٹا مدینے میں
کہ سو رہیں میرے مصطفٰے مدینے میں

مرے رسول سے میرا سلام کہہ دینا
گزر ہو تیرا جو بادِ صبا مدینے میں

یہ آرزو ہے کہ آنکھوں سے دیکھ لیتی میں
برس رہا ہے جو نورِ خدا مدینے میں

اسی کی روشنی پھیلی ہے سارے عالم میں
چمک رہا ہے جو اک آئینہ مدینے میں

قسم خدا کی سنور جائے عاقبت تیری
جو راشدہؔ ہو ترا خاتمہ مدینے میں

•

# نعت پاک

دل ہی میں تڑپتی ہے آرزو مدینے کی
کس طرح بجھے یارب آگ میرے سینے کی

جستجو مدینے کی گفتگو مدینے کی
نور کی یہ محفل ہے بات ہو قرینے کی

یہ بھی با خدا بہتر وہ بھی با خدا بہتر
زندگی مدینے کی موت بھی مدینے کی

مرحبا دو عالم میں جو فضا معطّر ہے
بالیقیں وہ خوشبو ہے آپکے پسینے کی

زندگی سے عاجز تھی دور رہ کے طیبہ سے
آ گئی درِ آقا فکر کیوں نہ ہو جینے کی

# نعت پاک

مرحبا مرحبا مرحبا آ گئے

لو مدینے میں خیر الوریٰ آ گئے

سجدۂ شکر میں گر پڑے مطّلب

جب سنا خاتم الانبیا آ گئے

عرش پر جوں ہی پہونچا براقِ نبی

غُل فرشتوں میں ہے مصطفیٰ آ گئے

ساتھ چھوڑا ہے یہ کہہ کے جبریلؑ نے

آپ اب سدرۃ المنتہیٰ آ گئے

دینِ حق جب بچانے کی بات آ گئی

تو بہتّر نفس کربلا آ گئے

# نعت پاک

کسی کی کیا حقیقت جب نہ جبریلِ امیں پہونچے
جو پہونچے عرشِ اعظم تک تو ختم المرسلیں پہونچے

ذرا شانِ رسالت دیکھیے بس ایک لمحے میں
زمیں سے لامکاں تک رحمت اللعالمیں پہونچے

ہوئی تھی بالمشافہ گفتگو خلوت میں خالق سے
کہ تھا بس میم کا پردہ نبی اتنے قریں پہونچے

تصوّر میں کیا قصدِ زیارت جب کبھی ہم نے
بہ فیضِ سرورِ کونین ہم بھی جا وہیں پہونچے

برائے بخششِ اُمّت انھیں کچھ بات کرنی تھی
شبِ معراج شاہِ دیں سرِ عرشِ بریں پہونچے

# نعت پاک

مدینے کو جائیں یہ جی چاہتا ہے
مقدر بنائیں یہ جی چاہتا ہے

مدینے کے آقا دو عالم کے مولا
ترے پاس آئیں یہ جی چاہتا ہے

جہاں پر دو عالم ہیں محوِ نظارہ
وہاں سر جھکائیں یہ جی چاہتا ہے

محمدؐ کی باتیں محمدؐ کی سیرت
سنیں اور سنائیں یہ جی چاہتا ہے

یہ حسرت ہے اب راشدہ عارفی کو
مدینے بلائیں یہ جی چاہتا ہے

# نعت پاک

دنیا کے مال و زر نہ خزینے کے سامنے
دل کو ملا سکون مدینے کے سامنے

ذکرِ خدا کے بعد کیا ذکرِ مصطفٰےؐ
طوفاں ٹھہر سکا نہ سفینے کے سامنے

جنّت کے پھول پھول کے لب پر ہے تذکرہ
ہم کچھ نہیں ہیں اُنکے پسینے کے سامنے

صدیقؓ ہوں عمرؓ ہوں کہ عثمانؓ اور علیؓ
چاروں ملیں گے ایک نگینے کے سامنے

جاہ و جلال سطوتِ عالم ہے سرنگوں
سلطانِ دو جہاں کے قرینے کے سامنے

## نعت پاک

نمائش یہ بزمِ حقیقت نہ ہوتی
فروزاں جو شمعِ رسالت نہ ہوتی

نہ تخلیقِ آدم نہ دیدارِ موسیٰ
محمدؐ نہ ہوتے تو خلقت نہ ہوتی

جو عکسِ جمالِ محمدؐ نہ پڑتا
تو یوں حسنِ یوسفؑ کی شہرت نہ ہوتی

نہ ہوتی امیدِ سحر در شبِ غم
جو خورشیدِ طیبہ سے نسبت نہ ہوتی

بھنور سے نکلتی نہ کشتیِ اُمّت
جو آقا کی ہم پر شفاعت نہ ہوتی

# نعت پاک

دل بہ فیضِ مسرّت لگا جھومنے دوستو کیا بتائیں کہ کیا مل گیا
آئے سرحد پہ باغاتِ رضواں نظر خاص طیبہ کا جب راستہ مل گیا

سجدے پیشانیوں سے لگے کودنے ہو کے بے خودی میں درِ مصطفٰے دیکھ کر
بحرِ الفت میں وہ جب ہوئے غوطہ زن مرحبا دامنِ مصطفٰے مِل گیا

گرمئ حشر کے واسطے سائباں کشتئ بحرِ غم کے لئے باد باں
ہاتھ اس کے لگی دولتِ دو جہاں جس کو دامانِ خیر الوریٰ مِل گیا

داغ غم مثل انجم درخشاں ہوئے دردِ فُرقت کی شبہائے تاریک میں
اس کا دل رشکِ سرو چراغاں ہوا جسکو سوزِ غمِ مصطفٰے مِل گیا

لب پہ جس دم محمد ؐ کا نام آ گیا ہر طرف آ ئی آوازِ صلّےِ علیٰ
دل یہ حُبِّ نبی مِثلِ غنچہ کھلا نعت لکھنے کا ہم کو صِلہ مِل گیا

# نعت پاک

اے کاش دیارِ طیبہ تک میری بھی رسائی ہو جائے
اعمال میں نیکی لکھ جائے اور دور برائی ہو جائے

اے پیارے نبی للّٰہ مجھے کچھ ایسی دعائیں دے دیجے
دنیا بھی سنور جائے میری عُقبیٰ کی کمائی ہو جائے

بغض اور حسد سب مٹ جائے مومن کے دلوں سے اے آقا
دنیا کا مسلماں آپس میں سب بھائی بھائی ہو جائے

شب بارہ ربیع الاوّل کی آئی ہے تو کیوں نہ ہر گھر میں
پھر آج ہمارے آقا کی یوں مدح سرائی ہو جائے

# نعت پاک

حدّتِ اُلفت سے جوشِ چشمِ گریاں دیکھ کر
آ گیا خود جوش رحمت کو پشیماں دیکھ کر

حسرتِ باغِ جناں سرحد سے رُخصت ہوگئی
سبز گنبد وادیٔ طیبہ سے رخشاں دیکھ کر

متصل قندیلِ شمعِ طیّبہ پروارنہ وار
دل ہوا رقصاں ثمر درنخلِ ارماں دیکھ کر

جھوم اُٹھا پروارنۂ دل شمعِ طیّبہ کے قریب
منظرِ وادیٔ ایمن جلوہ ساماں دیکھ کر

قربتِ شاہِ رسالت کا سماں آتا ہے یاد
بلبلیں درصحبتِ گل مست وشاداں دیکھ کر

# نعت پاک

مصر کا چاند بھی ان کا جواب ہو نہ سکا
بڑھا وہ لاکھ مگر آفتاب ہو نہ سکا

طورِ مل جائے نہ کیوں دوستو از برقِ جمال
ضبط موسیٰ سے بھی جب اضطراب ہو نہ سکا

چاند کیا چیز ہے اس روئے منوّر کے قریب
سامنے جس کے کبھی آفتاب ہو نہ سکا

گل کھلے باغِ رسالت میں بہت سے لیکن
کوئی بھی مثلِ رسالت مآب ہو نہ سکا

دل کشی باغِ جناں کی تو ہے مشہور بہت
باغِ طیبہ کا کوئی ہم رکاب ہو نہ سکا

# نعت پاک

تڑپ رہی ہے مرے دل میں آرزوئے رسول
چلی ہوں حسرت وارماں لئے میں سوئے رسول

چمن میں دل نہیں لگتا ہے اور نہ صحرا میں
کہاں کہاں لئے پھرتی ہے جستجوئے رسول

وہ خوش نصیب تھے واللہ اُن کا کیا کہنا
سنی جنھوں نے ہے کانوں سے گفتگوئے رسول

شمیمِ گل نہ تو مشکِ ختن میں یہ خوش بو
زمانے بھر میں جو پھیلی ہے آج بوئے رسول

یہ راشدہ بھی بڑی ناتواں ہے اور بے کس
خدایا اس کو بھی پہونچا دے روبروئے رسول

# نعت پاک

آج بے حد خوشی دوستو ہے ہمیں کیا بتائیں تمہیں ہمکو کیا مل گیا
کیوں نہ قسمت پہ ہم ناز اپنی کریں راہ بھولے تھے ہم رہنما مل گیا
رفعتِ شانِ عرشِ بریں سے بہم ہے ملا گنبدِ روضہء مصطفےٰ
خاص رب سے حقیقت میں وہ ہے ملا جسکو محبوبِ ربُّ العلیٰ مل گیا
دور غم زادِ راہِ سفر ہو گیا سائباں مِل گیا گرمئِ حشر کا
ہاتھ اس کے لگی دولتِ دو جہاں جسکو دامانِ خیر الوریٰ مل گیا
شعلہء عشق سے کھیلتے جبکہ پروانہ مجروح و مضطر ہوا
رحم خلاّقِ عالم کو آ ہی گیا درد بڑھتے ہی درد آشنا مل گیا
نام تحریر میں اُن کا جب آ گیا آئی آواز تب از قلم مرحبا
وجد میں دل بہ حبِ محمدؐ ہوا نعت لکھنے کا ہم کو صلہ مل گیا

# نعت پاک

مرا دل درحقیقت اس گھڑی بس شادماں ہوگا
جبینِ شوق ہو گی اور ان کا آستاں ہوگا

مقدر ساتھ دے گا کاش اپنا ہم بھی جائیں گے
مدینے جانے والا قافلہ جس دم رواں ہو گا

یہی پہچان ہو گی نیک بندوں کی سرِ محشر
جبینِ بندگی پر ان کے سجدوں کا نشاں ہوگا

عزیزو جاں کنی کا وقت جب آ جائے گا اپنا
یہ کلمہ اس کا برحق لا الہ وردِ زباں ہوگا

ہماری داستانِ غم نہ سُنیئے گا ابھی ہم سے
نہ ہوں گے جب ہمارے غم کا افسانہ بیاں ہوگا

# نعت پاک

اسلام کا جھنڈا ھے گڑا شہرِ نبی میں
اک نور کا ہے پھول کھلا شہرِ نبی میں

آتے ہیں زیارت کو فرشتے بھی شب و روز
پڑھتے ہیں درود آ کے سدا شہرِ نبی میں

جنّت ملے گی اُس کو یہ اپنا ہے عقیدہ
آئی ہے جس کی جا کے قضا شہرِ نبی میں

نعلینِ مبارک سے ملی عرش کو عظمت
بعد آنے کے معلوم ہوا شہرِ نبی میں

کر لے درِ اقدس پہ پہونچنے کی تو کوشش
ملتی ہے ہر مرض کی دوا شہرِ نبی میں

## نعت پاک

دل کی ٹھنڈک مرے نبی تم ہو

میری آنکھوں کی روشنی تم ہو

زندگی کی بہار تم سے ہے

دل کے گلشن کی دل کشی تم ہو

زیست کی خاردار راہوں میں

صرف اور صرف یا نبی تم ہو

تم ہواؤں کا ایک جھونکا ہو

شاخِ نازُک کی نازُکی تم ہو

لُطف لیتی ہوں اور مچلتی ہوں

میرے جذبوں کی بے کلی تم ہو

# نعت پاک

الٰہی دکھا دے دیارِ مدینہ
میں پلکوں سے چوموں غبارِ مدینہ

شب و روز آ کر ہیں دیتے سلامی
ملک جانتے ہیں وقارِ مدینہ

نہ کر شیخ تعریف باغِ ارم کی
گلوں سے بھی بہتر ہیں خارِ مدینہ

سفینہ بھنور میں پھنسا ہے ہمارا
کرم کیجئے تاج دارِ مدینہ

ابو بکرؓ و فاروقؓ و عثمانؓ و حیدرؓ
ہیں بے شک یہ سب جاں نثارِ مدینہ

# نعت پاک

بس اک شہر نبی ہی وہ جگہ ہے
جہاں پر با ادب چلتی ہوا ہے
لگا یا دشمنوں کو بھی گلے سے
یہ آقا کے کرم کی انتہا ہے
نہیں ہے واسطہ دنیا سے کوئی
ہمیں تو بس نبی سے واسطہ ہے
یقیناً یہ مدینے سے ہے آئی
معطّر اتنی جو بادِ صبا ہے
الٰہی راشدہؔ بھی طیبہ جائے
مری بس تجھ سے اتنی التجا ہے

# نعت پاک

تاج مانگے ہے کوئی تختِ سبا مانگے ہے
پر یہ دیوانہ محمدؐ کی رضا مانگے ہے

سبز گنبد کے مکیں آپ کا دیوانہ یہاں
کس طرح پہونچے مدینہ یہ دعا مانگے ہے

کفر و الحاد کی ظلمت بھری فضاؤں میں
عہدِ نو سیرتِ احمدؐ سے ضیاء مانگے ہے

مانگنے کا جو سلیقہ ہو تو خود ہی داتا
اپنے بندے سے یہ پوچھے کہ تو کیا مانگے ہے

دل کا آئینہ گناہوں کے دھندلکوں کے لئے
اے محمدؐ تری رحمت کی جلا مانگے ہے

## نعت پاک

عشقِ سرکار میں آشفتہ سر اچھا لگا
قُبہِ عائشہ کا نوری وہ در اچھا لگا

بارشِ نور ہمہ وقت درِ اقدس پر
مجھکو مکےّ سے مدینہ کا سفر اچھا لگا

واقعی باعثِ تخلیقِ دو عالم ہیں حضورؐ
اُن کی چوکھٹ پہ یہ جھکتا ہوا سر اچھا لگا

روضۂ پاک پہ تابندہ ہے جو بدرِ مُنیر
اللہ اللہ وہ پُر نور قمر اچھا لگا

---

# نعت پاک

حق کی محبوبیت کا نشاں آپ ہیں

وجہء تخلیقِ ہر دو جہاں آپ ہیں

آپ کے حُسن کی کیسے تعریف ہو

پیکرِ نور و آرامِ جاں آپ ہیں

وقتِ معراج روح الامیں سے کہا

میزباں ہے خدا میہماں آپ ہیں

کیوں نہ ذرّے مدینے کے پُرنور ہوں

جب مدینے میں خودضوفشاں آپ ہیں

گرمیء حشر کے خوف سے یا نبیؐ

فکر ہوگی ہر اِک کو کہاں آپ ہیں

# نعت پاک

سرسبز ہیں شاداب ہیں اشجارِ مدینہ
ہر پھول میں ہے نکہتِ سرکارِ مدینہ

مجھکو بھی بلا لیجئے جلدی مرے آقا
مدّت سے مرا دل ہے طلبگارِ مدینہ

خاکِ درِ محبوب تو آنکھوں سے لگاؤ
واللہ نظر آئیں گے انوارِ مدینہ

طولِ غمِ ہجراں سے پریشان ہوں آقا
ہے صرف مداوا مرا دیدارِ مدینہ

بگڑی ہوئی تقدیر مری کیوں نہ سنور جائے
کر دیں جو کرم احمدؐ مختارِ مدینہ

## نعت پاک

جہانِ یقیں ہیں مدینے کی گلیاں
بہشتِ زمیں ہیں مدینے کی گلیاں

ہر اِک گام پر نقشِ پائے نبیؐ ہیں
متاعِ جبیں ہیں مدینے کی گلیاں

وہاں مر کے بھی کوئی مرتا نہیں ہے
حیات آفریں ہیں مدینے کی گلیاں

یہ جی چاہتا ہے کہ چلتے رہیں بس
عجب دل نشیں ہیں مدینے کی گلیاں

چلیں سر کے بل کیوں نہ شہرِ نبی میں
مقدس تریں ہیں مدینے کی گلیاں

# نعت پاک

معنبر معنبر ہوا اللہ اللہ

معطّر معطّر فضا اللہ اللہ

جہاں مانگیں شاہ و گدا اللہ اللہ

وہ سنگِ درِ مصطفٰے اللہ اللہ

ہے اُن کے تصوّر میں تاثیر ایسی

کہ لاکھوں بنے اولیا اللہ اللہ

ہمیشہ برستا ہے بارانِ رحمت

مدینے کی کالی گھٹا اللہ اللہ

سکوں قلبِ مضطر کو پہونچا رہی ہے

وہ باغِ اِرم کی ہوا اللہ اللہ

# نعت پاک

بادِ صبا ادب سے بڑے احترام سے
کہنا مرا سلام رسولِ انام سے

وجہِ سکونِ قلب وجگر ہے یہ نامِ پاک
ہر ایک کو ہے پیار محمدؐ کے نام سے

میں تشنہ کامِ لذّتِ دیدار ہوں مگر
مجھکو ملے گی ساقیِ کوثر کے جام سے

صدیقؓ ہوں عمرؓ ہوں کہ عثمانؓ یا علیؓ
اسلام کی ہے شان صحابہ کرام سے

جانے نہ پائے ہاتھ سے دامانِ مصطفےٰ
مانگے ہے راشدہ یہی ربّ انام سے

# نعت پاک

سکوں قلبِ مضطر کو پہونچا رہی ہے
مدینے سے بادِ صبا آ رہی ہے
فرشتوں میں یہ غل تھا معراج کی شب
اُٹھو ذاتِ خیر الوریٰ آ رہی ہے
ندامت سے خم ہے جبینِ عقیدت
نظر احتراماً جھکی جا رہی ہے
یہی آرزو ہے کہ پہونچوں مدینے
مشیعت جہاں نور برسا رہی ہے
نگاہِ کرم راشدہؔ پر بھی کر دیں
گناہوں کی یورش بڑھی جا رہی ہے

# نعت پاک

اُجالا نور کا پھیلا شبستانِ محمدؐ سے
بہار آئی ہے دنیا میں گلستانِ محمدؐ سے

بروزِ حشر میری پُرسشِ اعمال جب ہوگی
اِشارہ مغفرت کا ہوگا دامانِ محمدؐ سے

نہ دنیا کام آئے گی نہ عُقبیٰ کا تصوّر ہی
بچایا جس نے دامن اپنا فرمانِ محمدؐ سے

ابوبکرؓ و عمرؓ عثمانؓ علیؓ ہیں جاں نثاروں میں
یہ ہیں آگاہ بے شک عزّت و شانِ محمدؐ سے

یہ سچ ہے راشدہ کام آئے گی ایمان کی دولت
اِسے حاصل کرو دربانِ خاصانِ محمدؐ سے

# نعت پاک

ماہتابِ رسالت مدینے میں ہے

بر بنائے شفاعت مدینے میں ہے

سارے عالم میں جس نے اُجالا کیا

ایسا نورِ ہدایت مدینے میں ہے

سارے نبیوں کی اقصیٰ کے گنبد تلے

جس نے کی ہے امامت مدینے میں ہے

مومنوں آؤ جلدی مدینے چلو

سارے عالم کی راحت مدینے میں ہے

# نعت پاک

محبوبِ رب خیر البشر ہادی و رہبر آپ ہیں
فخرِ جہاں ختمِ رُسُل ساقیِ ء کوثر آپ ہیں

رب کی رضا کے واسطے فاقوں میں رہ کر جنگ کی
آئینہِ صبر و قناعت اور دلاور آپ ہیں

اس میں کوئی شک ہی نہیں کہتا ہے یہ پروردِگار
انسان کی بخشش کا باعث روزِ محشر آپ ہیں

روشن ہے یہ قرآن سے اور یہ مرا ایمان ہے
بے شک حبیبِ کبریا دنیا کے رہبر آپ ہیں

جن کے اِشارے پر ہوا شقّ القمر کا مُعجزہ
وہ تاجدارِ انبیا محبوبِ داور آپ ہیں

# سلام

حُسینؑ آپ کی ہمّت کو اور وفا کو سلام
نبی کی آل کو اور ارض کربلا کو سلام

جوان بیٹے کی میّت لئے ہیں کاندھے پر
سلام صبرِ حُسینی کی انتہا کو سلام

گلے میں تیر ہے پیوست اور لبوں پہ ہنسی
سلام اصغرِ معصوم کی ادا کو سلام

یہ دیکھ کر کہ ہیں بازو کٹے دِلاور کے
مَلک بھی کرتے ہیں عبّاس کی وفا کو سلام

یزید تو نے جو چھینی ہے چادرِ زینب
حُسینؑ والے کریں کیوں نہ اس رِدا کو سلام

# سلام

نرگس کی بات ہے نہ صنوبر کی بات ہے
گلزارِ فاطمہ کے گلِ تر کی بات ہے

تیغ و تبر کی بات نہ خنجر کی بات ہے
نوکِ سناں پہ تھا جو اسی سر کی بات ہے

اٹھی نظر فرات پہ تو چھا گیا سکوت
عباسِ نامدار کے تیور کی بات ہے

کڑیل جواں کی لاش اُٹھائے ہیں شاہِ دیں
پیری میں یہ تو ہمّتِ سرور کی بات ہے

وہ حر ملا کا تیر وہ بے شیر کا گلا
دستِ حسینؑ پر علی اصغر کی بات ہے

# سلام

دیکھ تو شمرِ لعیں یہ حوصلہ شبیر کا
زیرِ خنجر بھی ہوا سجدہ ادا شبیر کا

کانپ اٹھی تھی زمیں حیرت میں تھا یہ آسماں
شمر نے جس وقت کاٹا تھا گلا شبیر کا

لاکھ عباسِ جری کے دونوں بازو کٹ گئے
پھر بھی دریا پر علم اونچا رہا شبیر کا

ہر طرف ذکر شہیدِ کربلا کی دھوم ہے
بج رہا ہے جگ میں ڈنکا جابہ جا شبیر کا

بھول کر تو کوئی بھی لیتا نہیں نامِ یزید
آج تک پڑھتی ہے دنیا مرثیہ شبیر کا

# سلام

کربلا والوں کا ہے ہر سمت چرچا آج بھی
دل میں رکھتی ہے غمِ شبّیر دنیا آج بھی

صفحہءِ ہستی سے دیکھو مٹ گئے شمر و یزید
سب کو پیارا ہے محمدؐ کا نواسہ آج بھی

کوفیوں نے اس قدر ڈھائے ستم شبیر پر
جن کو سن کر کانپ اُٹھتا ہے کلیجہ آج بھی

بعیتِ فاسق نہ کی قربان حق پر ہو گئے
یہ بتاتا ہے محرّم کا مہینہ آج بھی

یاد تو ہوگا تجھے اے سرزمینِ کربلا
اصغرِ معصوم کا وہ مسکرانا آج ہے

# سلام

ہر ذرّہ کربلا کا یہ کہتا ہے آج تک
شرمندہ میری پیاس سے دریا ہے آج تک

سبطِ نبیؐ کا قتل عجب سانحہ ہوا
ذکرِ حسینؑ خون رلاتا ہے آج تک

کربل میں یوں ہوا حق و باطل کا معرکہ
ایسا کبھی سنا ہے نہ دیکھا ہے آج تک

نامِ یزید صفحۂ ہستی سے مٹ گیا
لیکن میرے حسینؑ کا چرچہ ہے آج تک

گلزارِ فاطمہؑ کا ابھی تک ہر ایک پھول
صبر و رضا کی بو سے مہکتا ہے آج تک

# سلام

پاسبانِ دین و ایماں ہیں حسینؑ
رہنمائے راہِ عرفاں ہیں حسینؑ

دینِ حق پر کر کے قرباں آل کو
اپنی قربانی پہ نازاں ہیں حسینؑ

بولیں زینب دیکھ لو جی بھر کے آج
ایک ہی دو پل کے مہماں ہیں حسینؑ

کیوں منائیں غم نہ اہلِ کائنات
غمگسارِ جن و انساں ہیں حسینؑ

ظالمانِ وقت تم کو کیا پتہ
دردِ مظلومی کا درماں ہیں حسینؑ

# منقبت

ہر اک زائر یہی کہتا ہوا مستی میں آیا ہے
میرے سلطان عارف نے مجھے بھی تو بلایا ہے

محبت اور اخوت بھائی چارہ اور ہمدردی
ہمارے پیر مرشد نے سبھی کو یہ سکھایا ہے

کبھی مایوس ہو کے کوئی بھی لوٹا نہیں در سے
وہاں سے جو بھی آیا ہے وہ جھولی بھر کے لایا ہے

قلم میرا کہاں چلتا اگر ہوتا نہ فیض اُنکا
میرے مرشد نے مجھکو یہ ہنر بھی تو سکھایا ہے

کوئی سائل مئے عرفاں سے نہ محروم رہ جائے
ہر اک سائل کو جامِ معرفت بھر کر پلایا ہے

## منقبت

محبت میں تری بڑی دلکشی ہے
میرے زندگی میں یہی اک خوشی ہے
تیری شان اعلیٰ خدا نے بنائی
اسی سے زمانے میں ہلچل مچی ہے
تیرے در سے خالی نہیں کوئی جاتا
سبھی کی مرادوں سے جھولی بھری ہے
ہمیشہ بلائیں مجھے اپنے در پر
مری ایک ادنیٰ سی خواہش یہی ہے
نگاہِ کرم اس پہ بھی ڈال لیجے
کہ کب سے کھڑی راشدہ عارفی ہے

## منقبت

قسمت سے اگر جائیں کبھی آپ منجھگواں
عارف میاں کا فیض و کرم پائیں گے وہاں

میں نے تصوّرات میں ڈھونڈا جہاں جہاں
عارف میاں کو سامنے پایا وہاں وہاں

بے شک وہیں تو مسکنِ سارنگ شیخ ہے
اُن کا بھی فیض عام ہے ہر سو رواں دواں

میں لاکھ گنہگار خطا کار ہوں لیکن
تصویر آپ کی تو مرے دل میں ہے نہاں

لے لیجے راشدہؔ کو بھی اپنی پناہ میں
ایسا نہ ہو کہ موت ہی آ جائے ناگہاں

## قطعہ

جب بھی بارہ وفات آتی ہے
لے کے رحمت کی رات آتی ہے
کیوں نہ رُک جائے گردشِ دوراں
جب محمدؐ کی بات آتی ہے

## قطعہ

مرا ذوقِ جنوں یاروں میرے اس وقت کام آیا
لبوں پر جب کہ میرے ناگہاں مرشد کا نام آیا
عقیدت سے نگاہیں جھک گئیں تب راشدؔہ میری
جہاں پر جلوہ گاہِ پیر ہے جب وہ مقام آیا

## قطعہ

خدمت میں اپنی ہمکو بلاتے نہیں ہیں کیوں
قدموں کا اپنے بوسہ دلاتے نہیں ہیں کیوں
دیکھے ہوئے جناب کو عرصہ گزر گیا
پھر ہم کو اپنا خواب دکھاتے نہیں ہیں کیوں

## قطعہ

روٹھی قسمت کو اپنی بنانے چلیں
جائے اقدس پہ آنکھیں بچھانے چلیں
اُنکے کوچے کی خاکِ شفاء راشدہؔ
اپنے ماتھے پہ ہم بھی لگانے چلیں

## قطعہ

ہیں میرے پیر جہاں کیا عجب نظارہ ہے

مراد مانگنے والوں کا وہ سہارا ہے

جو آئے موت مجھے تو وہیں میں مر جاؤں

تیری گلی میں ہی مرنا مجھے گوارہ ہے

## قطعہ

رہبر کوئی ملے نہ کوئی کارواں ملے

منزل میری وہیں ہے مجھے وہ جہاں ملے

جاروب کش بنوں یہ عنایت ہو یا خدا

گر زندگی میں اُنکا مجھے آستاں ملے

## قطعہ

درِ عارف پہ ہم نے فیض کا دریا رواں دیکھا
زمانے بھر کو مصروفِ طوافِ آستاں دیکھا
عجب دلکش سماں تھا زائروں کا بزمِ جاناں میں
یہ منظر اپنی آنکھو سے تو خود ہم نے وہاں دیکھا

## قطعہ

کبھی بھی ہاتھ خالی وہ نہیں لوٹا حقیقت ہے
مرادیں اُسکی بر آئیں جو کوئی منجھگواں آیا
مری نظروں میں فوراً کھنچ کے نقشہ آ گیا جس دم
تصور کی حدوں میں جب تمہارا آستاں آیا

## قطعہ

ستارے چاند اور مہرِ درخشاں
شفق شعلہ شرار و برق تاباں
یہ عرش و فرش ہر ذرّے سے دیکھو
ضیائے نورِ یزداں ہے نمایاں

## قطعہ

زمیں ہوتی مخالف اور نہ برہم آسماں ہوتا
اگر اپنا بھی کوئی اس جہاں میں پاسباں ہوتا
دلی امید بر آتی ترے صحرا نوردوں کی
جبینِ شوق ہوتی اور تمہارا آستاں ہوتا

## قطعہ

جھکا دو بس یہیں پہ سر یہی قبلہ یہی کعبہ
جبینِ بندگی محرومِ سنگِ آستاں کیوں ہو
جو رب اس کا ابھی تک راشدہ مجھ کو نہ مل پایا
زباں رکھتی ہو منہ میں پھر بھی اب تک بے زباں کیوں ہو

## قطعہ

بتاؤ کچھ تو کہ آخر تمہیں ہوا کیا ہے
تمہاری آنکھوں میں اشکوں کی یہ نمی کیسی
ہزاروں سجدے بھی کرنے سے کچھ نہیں ہوتا
نہ ہو جو خوفِ خدا دل میں بندگی کیسی

## قطعہ

یہ صدا زینب کی سُن کر رو دیا ہوگا فُرات
واسطہ تم کو لعینوں اصغرِ بے شیر کا
طالب و مطلوب کی باتیں تھی ورنہ بے گماں
کون تھا مدِّ مقابل شاہ کی شمشیر کا

## قطعہ

چومنے آئی قدم بڑھ کے ہر اک موج فرات
لے کے مشکیزہ جو عباسِ دلاور نکلے
کیسے انسان تھے کھایا نہ ترس بچوں پر
اشقیا اپنے زمانے کے ستمگر نکلے

## قطعہ

یہ عجیب تھی شہادت یہ عجب تھا شوقِ جنّت
کہ حسین ننہا اصغر بھی گلے یہ تیر کھائے
وہ چلے ہیں سوئے میداں جو حسن کی ہیں نشانی
کوئی کاش ان کو روکے کوئی ان کو جا بچائے

## قطعہ

ہاتھ پر تھی لاشِ اصغر لب پہ تھا ذکرِ خدا
آپ کا ہی دل تھا جو لذّت کشِ آزار تھا
ہم تصور کر نہیں سکتے شبِ عاشور کا
آسماں تو ہی بتا جو ان کا حالِ زار تھا

## قطعہ

یارب مئے عرفاں سے مدہوش مجھے کر دے
حاجت نہ رہے باقی پیمانہ و ساغر کی
جو غارِ حراء سے اک پیغامِ حسیں لایا
دل میں بسی ہے میرے صورت اسی دلبر کی

## قطعہ

اُس دورِ جبر و ظلم و ستم میں تھے سرخرو
مجوب ہو کے رہ گئے اغیارِ کربلا
محبوب تھے وہ بندے خدا کے حبیب کے
نکلے جو بن کے مطلعِ انوارِ کربلا

## قطعہ

آقا کے در پہ کاش یہ حاضر غلام ہو
آنکھوں میں اشک لب پہ درود و سلام ہو
پیغامِ حق تھا جب کہ مبارک زبان پر
کیوں کر نہ پھر زمانہ فدائے پیام ہو

## قطعہ

ریاضِ خلد کی خواہش نہ جامِ کوثر کی
میری نظر میں ہمہ وقت بس مدینہ ہے
مجھے بھی کاش میسر ہو حج بیت اللہ
روانہ ہونے کو اس ماہ میں سفینہ ہے

## قطعہ

یہی آرزو و حاصلِ بندگی ہے
میرا سر ہو اور آستانِ محمدؐ
ہمیں دیکھ کر یوں پکارے گا رضواں
اِدھر آئیں وارفتگانِ محمدؐ

## قطعہ

آپ آئے تو دو عالم میں اجالا پھیلا
ظلمتِ کفر ہوئی رنگِ قضا آج کے دن
گر غریبوں کو کوئی مونس و غمخوار ملا
تو یتیموں کو ملا دستِ شفا آج کے دن

## قطعہ

نہ عزت نہ حشمت نہ زر مانگے ہیں
دو عالم کے والی کا در مانگے ہیں
بصد انکساری مدینے پہونچ کر
نظر والے حُسنِ نظر مانگے ہیں

## قطعہ

ہم بھی ترے محبوب کی اُمّت میں ہیں شامل
یا رب کرم ہے تیرا تو احسانِ محمدؐ
مخلوقِ خدا حشر میں اِترائی پھرے گی
آئے گا نظر جب رخِ تابانِ محمدؐ

## قطعہ

شہرِ طیبہ میں جا دیکھئے
جلوۂ مصطفٰے دیکھئے
اک اشارے پہ انگشت کے
چاند شق ہو گیا دیکھئے

## قطعہ

یقیناً جلوۂ گاہِ سید لولاک ہے طیبہ
وہاں کی سرزمیں عرشِ بریں معلوم ہوتی ہے
کوئی جب روضہء اطہر کا مجھ سے ذکر کرتا ہے
میری چشمِ تمنا آبگیں معلوم ہوتی ہے

## قطعہ

سُن کر ترے مصائب کرب و بلا ہنوز
پلکوں کے بھیگنے کا چلن عام ہے حسینؓ
جس پر فریفتہ ہیں دل و جاں سے اہلِ فن
لا ریب تیری ذات ترا نام ہے حسینؓ

## قطعہ

تاریخ دے رہی ہے شہادت اس امر کی
قربانیٔ حسینؓ ہوئی رائگاں کہاں
ہر دل پہ حکمراں ہے محبت حسینؓ کی
ملعون شمر تیرا ہے نام و نشاں کہاں

## قطعہ

بُلاوہ موت کا میری اے لوگو
یہ لگتا ہے بظاہر آ گیا ہے
ذرا آ کر مجھے زم زم پلاؤ
کہ میرا وقتِ آخر آ گیا ہے

## قطعہ

جو ہیں عارف میاں پیرِ طریقت
تو پھر دو جے کی ہم کو کیا ضرورت
مسلسل اُن کے ہی فضل و کرم سے
ملا ہم کو بھی ہے درسِ محبت

## قطعہ

مفلسی میں بھی مجھے ملتا ہے شاہی کا مزہ
کس قدر تیرا کرم اے گردشِ افلاک ہے
ہے تصور میں سراپا میرے مرشد کا بسا
تجھ سے اب کیا واسطہ اے فہم اے ادراک ہے

## قطعہ

دیکھ دیوانے ترے جوشِ جنوں میں آکر
سجدۂ شوق ترے در پہ ادا کرتے ہیں
ہم اگر بھول بھی جاتے ہیں نشانِ منزل
رہبری آپ کے نقشِ کفِ پا کرتے ہیں

## قطعہ

خوشی ساتھ دے گی نہ غم ساتھ دے گا
بہر حال تیرا کرم ساتھ دے گا
کسی حال میں تیرا دامن نہ چھوٹے
یہی حوصلہ تا عدم ساتھ دے گا

## قطعہ

مال و دولت نہ ہم کو مکاں چاہیئے
ہم کو بس آپ کا آستاں چاہیئے
جس کے پینے میں ہو معرفت کا مزہ
ایسی مۓ مجھ کو پیرِ مغاں چاہیئے

## قطعہ

اس آس میں جیتی ہوں اندھیروں میں ابھی تک
اک روشنی ہے پردۂ ظلمات کے آگے
سب کچھ تو مجھے ان کے کرم ہی سے ملا ہے
کیا مانگتی میں اُن کی مراعات کے آگے

## قطعہ

غم کو گلے لگائے بہت دن گزر گئے
اس دل کو مسکرائے بہت دن گزر گئے
یا رب ہماری کوئی گزارش قبول ہو
دستِ دعا اٹھائے بہت دن گزر گئے

## قطعہ

ہر جگہ ہے جہاں تلاش کریں
ہم خدا کو کہاں تلاش کریں
گر پتہ ہو وہاں تلاش کریں
گمشدہ کو کہاں تلاش کریں

## قطعہ

ابھی تو جلوہ گاہِ یار تک پہونچے نہیں موسیٰ
تجلّیِ جمالِ حسنِ جاناں کون دیکھے گا
ملا کرتا ہے جن کو فیض عارف آپ کے در سے
نہ وہ دیکھیں تو یہ ماہِ درخشاں کون دیکھے گا

## قطعہ

عمرِ رواں کا ساتھ دیئے جا رہی ہوں میں
جب تک کہ زندگی ہے جیئے جا رہی ہوں میں
مانا کہ گنہگار ہوں پر اس کا غم نہیں
رحمت پہ اُس کی پھر بھی جیئے جا رہی ہوں میں

## قطعہ

یہ ظلم و جور کی تو انتہا ہے
سرِ زینب سے جو چھینی رِدا ہے
کبھی دنیا نہ لے گی نام تیرا
یزید اب نام تیرا مٹ چکا ہے

## قطعہ

بن گیا میرا جنوں خاصہ تماشہ دہر میں
دیکھنے والوں کو اک رنگیں نظارہ مل گیا
جب ہوئی چشمِ کرم گویا کہ دولت مل گئی
دورِ غربت میں بھی جینے کا سہارا مل گیا

## قطعہ

ذوقِ نظارہ مدینے کی فضا مانگے ہے
شوقِ سجدہ درِ آقا کی دعا مانگے ہے
مالک ارض و سماں سے دلِ مضطر میرا
کچھ نہیں الفتِ آقا کے سوا مانگے ہے

## قطعہ

گلستاں کے اجڑنے کا مجھے صدمہ نہیں کوئی
مجھے اس وقت کا غم ہے جو وقتِ امتحاں گزرا
جبینِ بندگی جس کے لئے بیتابِ سجدہ ہے
نظر سے آج تک ایسا نہ کوئی آستاں گزرا

## قطعہ

نہ پوچھو ہم سے ان آنکھوں سے کتنا دیکھ لیتے ہیں
نظر پڑتی ہے قطرے پر تو دریا دیکھ لیتے ہیں
ہمارے امتحاں سے آپکو ہوگا نہ کچھ حاصل
ہمارا ظرف جتنا ہے ہم اتنا دیکھ لیتے ہیں

## قطعہ

اُن میں ہر پیر جواں تھا گو دھنی شمشیر کا
سر کٹانا تھا کرشمہ کاتبِ تقدیر کا
کربلا میں کیا نہیں گزرا نظر کے سامنے
کتنا صابر دل تھا یارب زینبِ دلگیر کا

## قطعہ

وہ سجدۂ امام تھا مقبولِ بارگاہ
جس کی مثال اور کوئی الاماں کہاں
دامانِ کربلا ہو کہ ہو دامنِ شفق
پہونچا لہو شہیدوں کا تیرے کہاں کہاں

## قطعہ

کوئی سیراب ہے تو کوئی تشنہ کام ہے ساقی
نظامِ میکدہ اب مرضئ پیرِ مغاں میں ہے
چلے آئے ہیں دیوانے ہر اک جانب سے اس در پر
نہ جانے کیا کشش عارف تمہارے آستاں میں ہے

## قطعہ

بتا دوں تمہیں منزل کی حد میری کہاں تک ہے
رسائی صرف میری اُن کے سنگِ آستاں تک ہے
ارے اوراشدہ تو خوابِ غفلت میں پڑی ہے کیوں
کہ یہ دنیا کی رنگینی فقط روحِ رواں تک ہے

## قطعہ

اگر جائیں تو یوں جائیں کہ بن کر میہماں جائیں
کریں کچھ ایسی باتیں جو نہ مطلق رائگاں جائیں
نحیف و ناتواں ہوں یا الہٰی اتنی ہمت دے
تمنا ہے کہ ہم بھی سر کے بل تا آستاں جائیں

## قطعہ

ملا ہے فیض ہمکو صرف عارف آپ کے در سے
نگاہوں سے تو گزرے ہیں نہ جانے آستاں کتنے
عبث ہے ناز ہمکو راشدہ وقتی بہاروں پر
خزاں نے کر دئے ویران آ کر گلستاں کتنے

## قطعہ

چمن میں پھول میں دریا و آبشار میں ہے
ترا وجود ہی تو موسمِ بہار میں ہے
تمام صفتیں تیری ہیں اے مرے مالک
یہ ساری خلق تو بس تیرے اختیار میں ہے

## قطعہ

صبر و رضا کی ایک ادا ہیں مرے علیؓ
انسانیت کی ایک صدا ہیں مرے علیؓ
راہِ خدا میں آپ نے سب کچھ لٹا دیا
وہ یوں ہی نہیں شیرِ خدا ہیں مرے علیؓ

## قطعہ

بے سہاروں کے سہارے ہیں حسینؓ
فخر ہے ہم کو ہمارے ہیں حسینؓ
ہے زمینِ کربلا اس کی گواہ
حق کی دنیا کے ستارے ہیں حسینؓ

## قطعہ

ظلمتوں میں وہ بن کر ضیاء آ گئے
دیکھئے وہ شہِ انبیاؑ آ گئے
میرا دل تو مدینے کی گلیوں میں تھا
آپ کیوں حضرتِ ناصحا آ گئے

## قطعہ

راستے سارے پر خار ہیں یا نبیؐ
چند سانسیں بھی دشوار ہیں یا نبیؐ
پار بیڑا کریں راشدہؔ کا بھی اب
آپ نبیوں کے سردار ہیں یا نبیؐ

## قطعہ

مرے سرکار کی شانِ کریمی
جہانِ دل میں اب کتنی خوشی ہے
اندھیرے تھے جہاں پر مُدّتوں سے
وہاں اب روشنی ہی روشنی ہے

## قطعہ

ہر طرف ظلمتوں کے سائے تھے
کون اپنا تھا سب پرائے تھے
آمدِ مصطفےٰ ؐ سے دنیا میں
دیپ خوشیوں کے جگمگائے تھے

## قطعہ

ہر طرف رحمتوں کی بارش ہے
ہر طرف شفقتوں کی بارش ہے
آپؐ کی شان آپؐ کی عظمت
ہر طرف برکتوں کی بارش ہے

## قطعہ

میرے سرکارؐ کی دُہائی ہے
سر پہ بدلی دکھوں کی چھائی ہے
آپؐ ہی کا تو آسرا ٹھہرا
آپؐ ہی کی تو سب خدائی ہے

## قطعہ

ہمارے پاس ہے صبر و رضا کی دولت بھی
حضور پاکؐ کی نظر کرم و شفقت بھی
خزانے دل کے بھرے ہیں غموں کے موتی سے
سخنوروں میں ملی ہے تمام عزّت بھی

## قطعہ

چاند تاروں کے پار کی باتیں
وہ شب و روز یار کی باتیں
تا قیامت کرے گی بادِ صبا
با ادب ہو کے چار کی باتیں

## قطعہ

حضرت علیؑ کی آنکھ کے تارے حسینؓ ہیں
ہندوستاں کو جان سے پیارے حسینؓ ہیں
بھگتے گا شمر وقتِ قیامت تو آنے دو
پیارے نبی کے بھی دلارے حسینؓ ہیں

## قطعہ

اپنی بگڑی ہوئی تقدیر بنانے کے لئے
محفلِ پیر چلو چل کے سجائی جائے
آج پینا ہے وہاں پر مئے عرفان کے جام
زاہدِ خشک کو یہ بات بتائی جائے

## قطعہ

قلب مضطر سکون پاتا ہے
جب بھی عارفؔ کی بات ہوتی ہے
نام مرشد کا لے کے سوتے ہیں
جب بھی تاریک رات ہوتی ہے

## قطعہ

پیر مرشد کے آستاں جا کر
ہر مرادوں کا پھول کھلتا ہے
سن کے اُن کے مواعظِ حسنہ
دل کو بے حد سکون ملتا ہے

## قطعہ

جو مدینے جا کے مر جائے
عاقبت کیوں نہ پھر سنور جائے
ہو نصیب اس کو جنت الماویٰ
قبر میں نور اُس کی بھر جائے

## قطعہ

مُراد مانگنے والوں کی پوری ہوتی ہے
یہی تو چرچہ مرے اپنے ہم نواوں میں ہے
جسے جو مانگنا ہو مانگ لے بڑھا کے ہاتھ
قبولیت کا شرف پیر کی دعاؤں میں ہے

## قطعہ

کام بگڑے ہوئے اُس کے بن ہی گئے
شاہ عارفؔ پہ جو بھی فدا ہو گیا
راشدہؔ تو بھی ہے پیر کی معتقد
اس لئے دیکھ تیرا بھلا ہو گیا

## قطعہ

پیر مرشد کے آستانے پر
جائیے پورے احترام کے ساتھ
راشدہؔ جوڑیئے عقیدت سے
نام اپنا بھی اُن کے نام کے ساتھ

## قطعہ

دل میں بس صرف ایک حسرت ہے
کاش ہم بھی مدینہ ہو آتے
راشدہؔ ہم بھی زندگی بھر کے
اپنے سارے گناہ دھو آتے

## قطعہ

اے مرے پیر اے مرے مرشد
لاجواب اور بے مثال ہیں آپ
آپ کے حسن کی ہو کیا تعریف
کس قدر صاحبِ جمال ہیں آپ

## قطعہ

پیر مرشد کے آستانے پر
آج میکش بہت سے آئے ہیں
بٹنے والی ہے پھر مئے عرفاں
اس لئے آس سب لگائے ہیں

## قطعہ

تیری تعریف تو سارا زمانہ کرتا ہے
کیا نرالی ہے تیری شان اے مرے عارفؔ
مال و زر کی میری نظروں میں بھلا کیا قیمت
تجھ پہ تو جان بھی قربان اے مرے عارف

## قطعہ

آپ کی جب سے مجھ پر نظر ہو گئی
میری ہر اک دعاء با اثر ہو گئی
راشدؔہ تیرے ہر کام بننے لگے
اُن کی نظرِ کرم اس قدر ہو گئی

# نظم

آپ ہیں مختار عالم اے حضورؐ
آپ نے بخشا ہے دنیا بھر کو نور
آپ کی عظمت بیاں میں کیا کروں
اے امیرِ دو جہاں میں کیا کروں
تب کہا حضرت نے کہ فرمایئے
دل میں جو کچھ ہو اُسے کہہ ڈالئے
اپنے آقا سے یہی فریاد کی
رو کے اُس نے پیش یہ روداد کی
آپ ہیں اللہ کے پیارے رسولؐ
کیا کروں دل ہے مرا بیحد ملول

# نظم

آپ محبوبِ خدا ہیں یا نبیؐ
اور حق کی بھی صدا ہیں یا نبیؐ
مفلسی ایسی کہ کپڑے تار تار
الاماں یہ رحمتِ پرور دِگار
سُن کے حضرت مسکرائے اور کہا
ہاتھ اوپر کو اُٹھائے اور کہا
آپ کا دل اس لئے رنجور ہے
دیکھئے وہ سامنے جو طور ہے
گر دعاء کو ہاتھ اُٹھ جائیں ابھی
طور یہ سونے کا ہو جائے ابھی

# نظم

شہر مکّہ کے عجب دستور تھے
آدمی جتنے بھی تھے مغرور تھے
وہ وفا سے بھی تو کوسوں دور تھے
ظُلم ان کے ہر جگہ مشہور تھے
دفن کرتے تھے وہ زندہ لڑکیاں
قتل کر دیتے تھے اپنی بیٹیاں
رات دن بس میکشی کرتے تھے وہ
اور خدا سے بھی نہیں ڈرتے تھے وہ
کوئی تاجر بھی نہ آتا تھا وہاں
لوٹ لیتے تھے جو جاتا تھا وہاں

# نظم

چلنا پھرنا بھی بہت دشوار تھا
ہر طرف کا راستہ پُر خار تھا
سب تھے جاہل علم سے انجان تھے
ایسا لگتا تھا سبھی نادان تھے
ایسے نازک وقت میں آئے نبیؐ
ابر رحمت بن کے پھر چھائے نبیؐ
ایک ہے سب کا خدا یہ جان لو
بت پرستی شرک ہے یہ مان لو
بس عبادت اک خدا کی ہی کرو
ہے یہ لازم کہ خدا سے تم ڈرو

# نظم

تم ہو بندے اور وہ بندا نواز
اصل میں وہ ہے بڑا ہی کارساز
سُن کے یہ باتیں سبھی وہ تن گئے
آپکی وہ جاں کے دشمن بن گئے
چھوڑ کر مکّہ مدینے آ گئے
سب کو سیدھی راہ وہ دکھلا گئے
سادگی ہی زندگی تھی آپ کی
ہر طرف بس روشنی تھی آپ کی

# نظم

واسطے سب کے دعاء کرتے تھے آپ
دشمنوں سے بھی وفا کرتے تھے آپ
آپ تھے انسانیت کی اک مثال
دشمنوں سے بھی نہ تھا کوئی ملال
آپ سے ملنے کو آیا اک بشر
اُس کے دل پر آپ کا تھا کچھ اثر
آپ کو دیکھا تو حیراں ہو گیا
وہ حصارِ غم میں جیسے کھو گیا
بھر کے آنسوں آنکھ میں کہنے لگا
اے میرے آقا محمد مصطفیٰؐ

# نظم

پر نہیں اس کی ضرورت ہے مجھے
مفلسی سے ہی محبت ہے مجھے
ہے اگر دولت زیادہ جان لیں
جان کی دشمن ہے یہ پہچان لیں
اس سے جب آرام پا جائیں گے آپ
پھر خدا سے دور ہو جائیں گے آپ
مفلسوں کا ایک ہی ہتھیار ہے
دل شکستہ خلد کا حقدار ہے
جب بلاوا موت کا آئے مرا
خاتمہ با الخیر ہو میرے خدا

# حرف آخر

قارئن سے استدعا ہے کہ مطالعے کے بعد والدہ مرحومہ کے حق میں دعائے خیر ضرور کریں۔

(لواحقین)

# ह़र्फ़े-ए-आख़िर

क़ारईन से इस्तेदुआ़ है कि मुताअ़ले के बाद वाल्दा मरहूमा के हक़ में दुआए ख़ैर ज़रुर करें।

(लवाहक़ीन)

# नज़्म

पर नहीं इसकी ज़रुरत है मुझे

मुफ़्लिसी से ही मुहब्बत है मुझे

है अगर दौलत ज़्यादा जान लें

जान की दुश्मन है ये पहचान लें

इस से जब आराम पा जायेंगे आप

फिर ख़ुदा से दूर हो जायेंगे आप

मुफ़्लिसों का एक ही हथियार है

दिल शिकश्ता खुल्द का हक़दार है

जब बुलावा मौत का आए मेरा

ख़त्मा बिल-ख़ैर हो मेरे ख़ुदा

# नज़्म

वास्ते सब के दुआ करते थे आप

दुश्मनों से भी वफ़ा करते थे आप

आप थे इन्सानियत की इक मिसाल

दुश्मनों से भी न था कोई मलाल

आप से मिलने को आया इक बशर

उसके दिल पर आपका था कुछ असर

आपको देखा तो हैराँ हो गया

वह हिसार-ए-ग़म में जैसे खो गया

भर के आँसूं आँख में कहने लगा

अए मेरे आक़ा मुहम्मद मुस्तफ़ा

# नज़्म

तुम हो बन्दे और वह बन्दा नवाज़

असल में वह है बड़ा ही कारसाज़

सुन के ये बातें सभी वह तन गये

आपकी वह जाँ के दुश्मन बन गये

छोड़कर मक्का मदीने आ गये

सब को सीधी राह वह दिखला गये

सादगी ही ज़िन्दगी थी आपकी

हर तरफ़ बस रोशनी थी आपकी

# नज़्म

चलना फिरना भी बहुत दुश्वार था

हर तरफ़ का रास्ता पुरख़ार था

सब थे जाहिल इल्म से अंजान थे

ऐसा लगता था सभी नादान थे

ऐसे नाज़ुक वक्त में आए नबी

अब्र रहमत बन के फिर छाए नबी

एक है सब का ख़ुदाया जान लो

बुतपरस्ती शिर्क है ये मान लो

बस इबादत इक ख़ुदा की ही करो

है ये लाज़िम कि ख़ुदा से तुम डरो

